کرتے ہوئے فرمایا: بعثت پیامبر اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تین اہم پیغامات، یعنی علم، اخلاق اور عدالت ملت ایران کے بنیادی اصولوں اور اساسی اقدار میں شمار ہوتے ہیں اور ہم سب کو ان اصولوں کے تحقق کے لیے پہلے سے کہیں زیادہ کوشش کرنے کی ضرورت ہے۔ رہبر معظم نے ان اصولوں پر کاربند رہنے اور اسلامی فرائض پر عمل کو گذشتہ اٹھائیس سالوں کی کامیابی کا راز قرار دیتے ہوئے فرمایا: اسلامی اصولوں سے پیچھے ہٹنا، طرح طرح کی مصلحتوں کے جال میں پھنسنا اور دنیا میں رائج مادی مکاتب فکر کی چاردیواری میں گرفتار ہونا، بے شک ناکامی اور شکست سے دوچار ہونے کا سبب ہے اور آئندہ بھی ہوگا۔

رہبر معظم انقلاب اسلامی نے فرمایا: انسانی معاشرہ دو بڑی مصیبتوں میں مبتلا ہے اول: وہ غلط راستہ جو اقوام عالم کو نیکی اور سعادت کے راستے کے عنوان سے دکھایا جاتا ہے دوم: عالمی امور پر بدترین افراد کا حاکم ہونا۔



رہبر معظم نے انسانی معاشرے کی سب سے بڑی مصیبت کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا: آج بدترین افراد دنیا کی اصلاح کا پرچم بلند کئے ہوئے ہیں۔ امریکہ کی شیطانی اور مستکبر طاقت تمام انسانی معاشروں پر اپنی بے لگام حکومت مسلط کرنے کی کوشش میں مصروف ہے اور اسلام پر دہشت گردی اور بنیاد پرستی کا الزام لگا رہی ہے جبکہ مسلمانوں پر ظلم وستم اور دہشت گردی، جنگ و خونریزی کا اصلی سبب، خود امریکی حکومت ہے۔

رہبر معظم نے مسلمانوں میں بیداری، اسلامی شناخت کی طرف بازگشت، اور اسلامی ممالک کے حکمرانوں کے اندر جرات و ہمت کو مسلم اقوام کے رنج و غم کا علاج قرار دیتے ہوئے فرمایا: امت مسلمہ قرآنی برکات اور اسلام کے نورانی احکام سے بہرہ مند ہیں اور امت مسلمہ، پیغمبر خاتم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دین سے تمسک کے سایہ میں انسانی حیات کو لاحق تباہ کن خطرات کا مقابلہ کرسکتی ہے۔